## جواب مذہب اول والوں کا

بذی الحلیفۃ رکعتین: ذی الحلیفہ میں جو نماز پڑھی وہ مکہ سے واپسی پر پڑھی ہے نہ کہ آتے وقت۔ واپسی کے وقت میں پڑھ سکتے ہیں کیونکہ مسافر تھے۔(۱۰)

دوسری حدیث کا جواب یہ ہے کہ ثلاثۃ امیال میں شعبہ نے شک ظاہر کیا ہے اور جو مشکوک ہوتی ہے وہ تو فی نفسہ ثابت ہی نہیں تو اس سے کوئی دوسری چیز کیسے ثابت کی جاسکتی ہے۔

## امام مالک، شافعی، احمد کے دلائل کا جواب

اربعۃ برد کا لفظ ہے۔ یہ حدیثین کے نزدیک راوی کی اپنی رائے ہے۔ حدیث میں یہ الفاظ نہیں ہیں۔ دوسری حدیث میں عبدالوہاب راوی ضعیف ہی نہیں بلکہ اسماء الرجال والوں کے نزدیک کاذب ہے۔ ظفر احمد عثمانیؒ فرماتے ہیں برید والی حدیث سے استدلال کرنا کسی بھی صورت میں مناسب نہیں کیونکہ اس کے معنی میں ابہام ہے۔(۱۱)

---

**حضرت سعید بن عبید الطائی کے مختصر حالات:** ان کا پورا نام سعید بن عبید الطائی ابوالہذیل الکوفی ہے۔ یہ صحاح ستہ کے راوی ہیں سوائے ابن ماجہ کے۔

**تلامذہ:** سفیان ثوری، عبداللہ بن مبارک، وکیع، یحیٰی القطان، یزید بن ہارون، ابونعیم، الفضل ابن موسیٰ وغیرہ ہیں۔
لوگوں نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے۔

**حضرت علی بن ربیعۃ الواجبی کے مختصر حالات:** ان کی کنیت ابومغیرہ ہے۔ کوفہ کے رہنے والے ہیں۔
صحاح ستہ کے راوی ہیں۔

**اساتذہ:** ان کے استاذوں میں حضرت علی بن ابی طالب، مغیرہ بن شعبۃ، سلمان، ابن عمر، سمرۃ بن جندب رضی اللہ عنہ ہیں۔

**تلامذہ:** ان کے شاگردوں میں سے خلم بن عتیبۃ، سعید بن عبید، اسحاق السبیعی النہال بن عمرو، عاصم بن جہدانۃ، سلمۃ بن کھیل وغیرہ ہیں۔
یحیٰی بن معین، نسائی ابن سعد العجلی وغیرہ نے ان کو ثقات میں شمار کیا ہے اور ابو حاتم نے فرمایا صالح الحدیث ہیں۔

---

(۱) عمدۃ القاری ۳/۵۳۱، فتح الملہم ۲/۲۴۲، بذل المجہود ۲/۲۳۱، اوجز المسالک ۲/۷۰، اشعۃ اللمعات ۱/۶۰۷۔
(۲) بخاری، مسلم۔ (۳) تعلیق الصبیح۔ (۴) ابوداؤد۔ (۵) مؤطا امام مالک۔ (۶) دار قطنی۔ (۷) بخاری، مسلم۔
(۸) مسلم۔ (۹) دار قطنی، مشکوۃ۔ (۱۰) عمدۃ القاری، بذل المجہود ۲/۲۳۱۔
(۱۱) اعلاء السنن ۷/۲۴۵۔ (۱۲) شامی اور بحر الرائق نے اسی پر فتویٰ دیا ہے۔

## ١٩٣

﴿مُحَمَّدٌ قَالَ اَخْبَرَنَا اَبُوْحَنِيْفَةَ قَالَ حَدَّثَنَا حَمَّادٌ عَنْ اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اِذَا دَخَلَ الْمُقِيْمُ فِيْ صَلٰوةِ الْمُسَافِرِ فَلْيُصَلِّ مَعَهٗ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ لِيَقُمْ فَلْيُتِمَّ صَلاَتَهٗ۔ قَالَ مُحَمَّدٌ وَبِهٖ نَاْخُذُ وَهُوَ قَوْلُ اَبِيْ حَنِيْفَةَ﴾

"حضرت ابراہیم نے فرمایا مقیم جب مسافر کے پیچھے نماز پڑھے گا تو دو رکعتیں اس کے ساتھ پڑھے گا پھر کھڑے ہو کر اپنی باقی ماندہ نماز پوری کرے گا۔"

امام محمد نے فرمایا ہم اسی کو اختیار کرتے ہیں۔ یہی بات امام ابوحنیفہ فرماتے ہیں۔

**لغات:** فلیصل: باب تفعیل سے واحد غائب امر غائب بمعنی پس چاہیے کہ نماز پڑھے۔
لیقم (ن) واحد غائب فعل امر معروف بمعنی پس چاہیے کہ کھڑا ہو جائے۔

## تشریح

صورت مسئلہ یہ ہے کہ اگر کوئی مسافر ہے وہ امام بن جائے۔ مقیم آدمی اس کے پیچھے نماز پڑھے تو چار رکعت پڑھنی ہوتی ہے۔ تو اس کا جواب اس حدیث میں یہ دیا جارہا ہے کہ مقیم آدمی اس مسافر کے پیچھے دو رکعت پڑھ لے۔ پھر مسافر امام کے سلام پھیرنے کے بعد دو رکعت اپنی پوری کر لے۔[1]



(۱) اس حدیث کی وضاحت حدیث نمبر ۱۸۳ میں بھی گزر چکی ہے۔